هو الکل — یامعین

مجموعہ

# خطوط خواجہ حسن نظامی

## حصہ اول

بابا کے نام - بیوی کے نام - دوستوں کے نام - مریدوں کے نام



خطوط نویسی سکھانے کا بے سخن استاد

جناب لیلی خواجہ بانو صاحبہ اہلیہ حضرت خواجہ حسن نظامی نے مرتب فرمایا اور

پیرزادہ سید محمد صادق کارکن حلقۃ المشائخ عرب سرائے دہلی

نے

بماہ جمادی الاخری ۱۳۳۵ ہجری مطابق اپریل ۱۹۱۷ عیسوی

بازار محبوب پائے کے مطبع المطابع دہلی میں چھپوا کر شائع کیا

# باسمِ اللّٰہِ الاکبر

الیٰ

# عبدِ اللّٰہِ الاکبر

# کاتبِ فطرۃ کے نام

خلقت مجکو مصورِ فطرۃ کہتی ہے اور میں صرف کاتبِ فطرۃ کا مکتوب الیہ ہوں۔ اِس مجموعہ میں جسقدر مکتوبات ہیں۔ اُنکی بول چال۔ اور مصوری حال و مقال سب پرتوہ اور فیض اُس وجودِ اکبر کا ہے جسکو خدا نے کاتبِ فطرۃ اور لسانِ عصر بنایا ہے۔ یعنی وجدان الملۃ۔ خضرِ ظلمات۔ ادیب آخر الزمان۔ حبیب ہندوستان۔ جناب مولانا سید اکبر حسین۔ اکبر الٰہ آبادی +

آج اُن سے بڑھکر اردو زبان میں کوئی شخص۔ بلیغ۔ سادہ۔ پُر لطف۔ موثر اور مختصر خط لکھنے کی قابلیت نہیں رکھتا۔ میں نے جو کچھہ حاصل کیا۔ انہی کی نعلین لٹریچر کی خاک کا نتیجہ ہے۔ لہذا یہ مجموعہ اربعہ عناصر اسی آبادی الٰہ کے باشندۂ فطرۃ پناہ کی نذر کرتا ہوں۔ جنکے الفاظ کے ادب کی تاثیر سے یہ خطوط ادبی شان میں چھپنے کے قابل ہوئے +

اُن کی سلامتی ہو۔ میری سلامتی ہو۔ اِن مکتوبات کی سلامتی ہو۔ وہ بھی سلامت رہیں جنکے نام یہ خطوط لکھے گئے تھے۔ اور میری لیلےٰ بھی شاد کام زندگی بسر کریں جن کی محنت اور سعی نے ان کاغذ کے پُرزوں کو دور دور سے سمیٹا۔ اور قرینہ سے جوڑ جاڑ کر جلدی جلدی چھپوایا۔



حجرہ رین بسیرا

درگاہ حضرت خواجہ نظام الدین اولیا۔ محبوب الٰہی رح

اپریل ۱۹۱۷ء

# سرنامۂ خطوط حضرت خواجہ حسن نظامی صاحب

نوشتہ

## جناب مولوی محمد سید زاہد المودودی صاحب دہلوی

ازتاج محل بھوپال



یورپ کا دعویٰ ہے کہ اس نے اپنے اثر۔ اپنی تعلیم۔ اپنے طرز و روش کا نے سے اہل ایشیا کو خط لکھنا سکھایا۔ ورنہ تعلیم مغربی کے رواج سے پہلے ایشیا اور خصوصاً ہندوستان میں نہایت طول طویل مکتوبات کا رواج تھا۔ اور رغوبیت یہ کہ مطلب تھوڑا۔ کام کی باتیں کم۔ اور عبارت آرائی کے مبالغوں کی کثرت۔

میں مغرب کے اس اوہاستے خودستائی سے انکار کرتا ہوں۔ میرے پاس اس کی دلیلیں موجود ہیں۔ اور میں یہ ثابت کر سکتا ہوں کہ خطوط نویسی کا سلیقہ ایشیا نے یورپ سے نہیں بلکہ یورپ نے ایشیا کے آگے زانوے شاگردی تہ کرکے سیکھا ہے۔

کیا کوئی میری اس تحریر میری اس رائے میرے اس خیال کی تردید اور مخالفت کر سکتا ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ مغربی اثر پذیر طبائع مغرب کو مشرق کا شاگرد کہنے سے نہایت برہم ہونگی۔ لیکن جنہیں ذرا بھی خدا تعالیٰ نے ذوق سلیم عنایت فرمایا ہے وہ واقف ہیں اور جانتے ہیں کہ کون استاد اور کون تلمیذ ہے۔

# دلائل

تمام دنیا اسکو تسلیم کرتی ہے کہ عرب میں جس وقت اسلام کا ظہور ہوا۔ اور اللہ جل شانہ نے اپنے پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم) کو تمام دنیا کے لیے حجاز میں مبعوث کیا تو اس زمانہ میں اہل عرب بالکل جاہل تھے۔ نہ وہ یہ جانتے تھے کہ لکھنا کسکو کہتے ہیں۔ نہ پڑھنے سے واقف تھے۔ خود پیغمبر صلعم لکھنا پڑھنا نہیں جانتے تھے۔ مگر باوجود اس عام جہالت کے خط لکھنے اور مختصر الفاظ میں بڑا مطلب ادا کرنے کا جیسا زبردست ملکہ عربوں میں تھا وہ اس زمانہ کے متمدن اور سربرآرائے حکومت عیسائیوں کو بھی نہ تھا۔ اور یورپ تو اس وقت وحشیوں کی سی زندگی بسر کر رہا تھا۔ (اسکا ذکر ہی فضول ہے)

اگر عرب (مسلمان) اسپین میں جاکر یورپ کو تعلیم نہ دیتے اور اسکی جاہلانہ حرکات و وحشیانہ سکنات کی اصلاح و تربیت نہ کرتے تو شاید اور دو چار صدیاں اہل یورپ اسی عالم بے حسی میں پڑے رہتے۔

پیغمبر خدا صلعم نے جو خطوط عیسائیوں کے شہنشاہ اعظم ہرقل اور ایران کے تاجدار اکبر کسریٰ اور مصر کے فرماں روائے بزرگ مقوقس کے نام بھیجے تھے آج وہ تمام دنیا کے سامنے موجود ہیں۔ مسلم بھی ان کو جانتے ہیں اور غیر مسلم بھی ان سے واقف ہیں۔ کہ یہ خطوط کیسے مختصر کیسے جامع۔ اور کیسے سادہ تھے۔ چند فقروں میں سارا مقصود موجود۔ نہ جہالت کی گستاخی

پائی جاتی ہے نہ علمیت کی عبارت آرائی۔

خطوط میں سب سے بڑی اور مقدم چیز سرنامہ کی بلاغت تھی جسکو آداب والقاب بھی کہا جاتا ہے۔ اور یہی سرنامہ اہل یورپ کا سرمایۂ فخر و ناز ہے کہتے ہیں کہ سادگی۔ اور اختصار یورپی خطوط کا حصہ ہے۔ اور کثرت مبالغہ و فرضی آداب والقاب ایشیائی خطوط کی دولت۔ کیونکہ یورپ والے بادشاہ کو بھی "سر" کے لفظ سے مخاطب کرسکتے ہیں۔ اور اہل ایشیا کا معمولی مخاطب بھی خط میں چار سطروں کے القاب آداب کا خواستگار ہوتا ہے۔ گویا یورپ میں مساوات اور سادگی ہے اور ایشیا میں تکلف و تصنع۔

محمد شاہ بادشاہ دہلی کی ایک حکایت تاریخوں میں دکھائی جاتی ہے کہ جب اسکو نادر شاہ نے دہلی پر چڑھائی کرنے سے پہلے خط بھیجا تو اس نے نادر کو چھ مہینے تک اس وجہ سے جواب نہ دیا کہ القاب کی بحث درپیش تھی۔ بادشاہوں کے القاب نادر شاہ کے لئے موزوں نہ تھے کیونکہ یہ ایک معمولی لٹیرا تھا۔ اور ادنیٰ القاب لکھنے میں نادر کے بگڑنے کا خیال ہوتا تھا۔

## یہ ایران کا اثر تھا

مسلمانان ہندوستان میں القاب و آداب کی کثرت اور تصنع نے اہل ایران کی بدولت رواج پایا۔ ایرانی خطوط عبارت آرائی و انشاپردازی اور مغلق عبارت سے لبریز ہوتے تھے۔ ان کے ساتھ معاشرت اور میل جول میں ان کی عبارت آرائی کا ہم میں بھی اثر ہو گیا۔ ورنہ اس سے پہلے مسلمانوں کی عبارت تصنع سے پاک ہوتی تھی۔ اسکی شہادت میں ہیں حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مکتوب جو انہوں نے تبلیغ رسالت کے لئے اطراف و جوانب

کے بادشاہوں کو بھیجے تھے پیش کرتا ہوں۔ اور وہ میری تحریر والے کی بین دلیل ہیں۔

## حبش کے بادشاہ نجاشی کے نام

"بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ یہ خط ہے محمد رسول اللہ کا نجاشی شاہ حبش کے نام۔ حمد و ثنا ہے اس خدائے برحق اور قادر مطلق کی جو دونوں جہان کا بادشاہ ہے۔ وہ سب عیوب و نقصانات سے پاک اور جمیع خواہشات سے مبرا ہے۔ وہی بے نیاز ہے اور ہم سب اُسکے بندے ہیں۔ وہ اپنے نشانات ظاہر اور معجزات باہر دیکر اپنے پیغمبروں کو سچا کرتا ہے۔ وہی اپنے بندوں کو قیامت کے عذاب سے بچانے والا۔ اور ان کو عالی مراتب پر پہنچانے والا ہے۔ وہی سب سے زبردست اور سب پر غالب۔ وہی دانا جبار اور متکبر ہے۔

میں گواہی دیتا ہوں کہ عیسےٰ خدا کا بندہ۔ اس کی روح اور اسکا کلمہ ہے اور مریم روح و کلمہ کے باعث حاملہ ہوئی۔ خدا نے عیسیٰ کو اپنی روح سے پیدا کیا تھا۔ جو مریم کے پیٹ میں رکھدی گئی تھی۔ جیسے کہ اس نے آدم کو اپنے لطف و کرم سے بغیر ماں باپ کے پیدا کیا۔ اور اسمیں اپنی روح پھونکدی۔ نجاشی! میں تجھے خدا کی طرف بلاتا ہوں۔ اس سے پہلے میں نے اپنے چچازاد بھائی جعفر کو تیرے پاس بھیجا تھا۔ اسکے ساتھ اور بہت سے مسلمان بھی تھے۔ تجھے مناسب ہے کہ غرور کو بالائے طاق رکھکر میری نصیحت مان لے۔ والسلام علی من اتبع الھدیٰ" (شمس التواریخ صفحہ ۱۵۱۳)

## عیسائیوں کے شہنشاہ روم کے نام

"بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ یہ نامہ محمد رسول اللہ نے ہرقل اعظم روم کو لکھا ہے۔ سلام اس شخص پر

جو سیدھی اور سچی راہ کی پیروی کرے ماسے ہرقل بندہ ۔ تجھے اسلام کی طرف بلاتا ہوں ۔ تو مسلمان ہو جا اس سے تیرے دین دنیا (دونوں) درست ہو جاوینگے ۔ بلکہ خدا اسکے بدلے میں تجھے دونا دیگا ۔ اگر تونے انکار کیا تو سمجھ رکھ کہ تیرے سارے ملک کی رعایا کا وبال تیرے گردن پر رہیگا ۔" (شمس التواریخ صفحہ ۵۱۶)

## شہنشاہ ایران کسریٰ کے نام

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ یہ خط ہے محمد رسول اللہ کا کسریٰ پرویز بادشاہ فارس کے نام ۔ سلام اس شخص کو جو راہ راست کی پیروی کرے اور خدا کا قائل ہو کر گواہی دے کہ خدا ایک ہے اور محمد اسکا بندہ اور رسول ہے ۔ کسریٰ! میں تجھے اسلام کی طرف بلاتا ہوں ۔ چونکہ میں سارے جہان کیلئے خدا کا رسول ہوں اسلئے سب آدمیوں کو خدا کے عذاب سے ڈراتا ہوں ۔ اور کافروں پر حجت تمام کرتا ہوں ۔ اے کسریٰ! تو بھی خدا سے ڈر کے مسلمان ہو جا تا کہ ہلاکت سے بچ کے فلاح کو پہنچے ۔ اگر انکار سے سرکشی کریگا تو یاد رکھیو کہ مجوسیوں کا سارا وبال تجھی پر پڑے گا ۔ (شمس التواریخ صفحہ ۵۲۲)

ان خطوط کی سادگی اور اختصار کھلی ہوئی دلیل اس بات کی ہے کہ اسلام کی بنیاد و مبالغہ اور بناوٹ سے بالکل پاک تھی ۔ اس میں اسکا لحاظ نہ کیا جاتا تھا کہ جس کو خط لکھنا ہے وہ کس درجہ اور مرتبہ کا ہے ۔ بڑے سے بڑے شہنشاہ اور ادنیٰ سے ادنیٰ غلام کے نام یکساں خطاب کیساتھ نامہ نویسی ہوتی تھی ۔ آنحضرت صلعم کے ان خطوط کے علاوہ اور بہت سے خط ان مسلمانوں کے نام ہیں جو آپکے غلام اور حلقہ بگوش تھے ۔ ان کو بھی جب آپ خط لکھتے تھے تو اسی طرح خطاب فرماتے تھے کہ "من محمد رسول اللہ الی فلاں" ۔ القاب آداب کا نام و نشان بھی نہ ہوتا تھا ۔ تاریخوں سے معلوم ہوتا ہے کہ

ایران آنحضرتؐ کے زمانہ میں بھی تکلفات اور تصنع میں از حد مبتلا تھا اور اسکے ہاں مبالغہ اور بناوٹ کی عبارت آرائیاں خطوں میں ہوتی تھیں۔ چنانچہ جس وقت آنحضرتؐ کا خط شاہ ایران پرویز ابن ہرمز کے سامنے پڑھا گیا تو وہ آگ بگولا ہو گیا۔ اور اس نے حضورؐ کے نامہ مبارک کو پارہ پارہ کرکے پھینک دیا اور کہا "یہ کون گستاخ شخص ہے جس نے میرے نام سے پہلے اپنا نام لکھا ہے"! اس واقعہ سے معلوم ہو سکتا ہے کہ مسلمانوں کی خطوط نویسی ابتدا میں بالکل سادہ تھی اور ایران نے اپنے اثر صحبت سے اس میں رنگ آمیزیاں کر دیں۔

## طریقہ خطاب

یورپ میں باوجود دعوی مساوات اور سادگی کے اب تک خطوط میں یہ امتیاز پایا جاتا ہے کہ بادشاہ کو "یور مجسٹی" اور وزرا کو "یور ایکسیلنسی" لکھتے ہیں لیکن مسلمانوں کے ہاں اسکی کچھ پابندی نہ تھی۔ ایک ادنی مسلمان اپنے خلفا کو یہانتک کہ خود رسول اللہ کو مساویانہ خط لکھتا تھا۔ اور ان کی زبان میں کوئی مخصوص امتیازی لفظ نہ تھا۔ سوائے اسکے کہ امیر المومنین یا رسول اللہ لکھا جاتا تھا مثلاً ایک مسلمان رسول خدا کو خط لکھتا تو اس طرح اسکو شروع کرتا تھا "من معاذ ابن جبل الی محمد رسول اللہ" یا خلفا کو خط لکھے جاتے تو ان کی ابتدا یوں ہوتی تھی "من ابی ہریرہ الی عمر ابن الخطاب امیر المومنین"!

بخلاف اسکے یورپ میں یہ رواج ہے کہ بادشاہوں کو مخصوص الفاظ کے ساتھ خط لکھے جاتے ہیں اور خط بھیجنے والا اپنا نام اوسی خط کے آخر میں نیچے لکھتا ہے یا حکام سلطنت اور بڑے درجہ والے اپنے محکوم اور کم رتبہ کے لوگوں کے نام جب خط لکھتے ہیں تو لفظ "سر" سے شروع کرتے ہیں اور

خاتمہ خط کے بعد مکتوب الیہ کا نام اور پتہ نیچے لکھ دیتے ہیں۔

مسلمانوں اور اہل یورپ کے ان دونوں طرز خطاب کا موازنہ کرنے سے معلوم ہو جائیگا کہ سادگی اور مساوات اسلام میں ہے۔ اور یورپ میں نہیں ہے کیونکہ اسلام میں کم رتبہ کا ذلیل غلام بھی اپنے آقا کے نام سے پہلے اپنا نام لکھ سکتا ہے۔ اور ایک تابعدار امتی بھی اپنے پیشوا رسول اللہ کے اسم عالی سے مقدم اپنا نام تحریر کرسکتا ہے۔ مسلمانوں میں یہ دستور بالکل نہیں پایا جاتا کہ مکتوب الیہ کی چھٹائی اور خوروی کے سبب پیشانی پر اسکا نام نہ لکھا جائے بلکہ خط کے نیچے درج ہو جیسا کہ یورپ والوں کے ہاں رواج ہے۔

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ان ترجمہ خطوط سے جو ابھی میں نے نقل کئے ہیں معلوم ہو گیا ہوگا کہ مسلمانوں کے مکتوبات بالکل صاف سلیس اور عبارت آرائی سے پاک ہوتے تھے اور یورپ میں جو کچھ بھی تھوڑا بہت سلیقہ خط و کتابت کا پایا جاتا ہے وہ سب مسلمانوں کا پرتو ہے جو اسپین کی اسلامی حکومت نے ان پر ڈالا۔

## موجودہ اُردو کی سادہ خط و کتابت

اس تمہید کے بعد اب میں موجودہ اردو کی سادہ خط و کتابت کو سامنے لاتا ہوں۔ جسپر لکھنا اس وقت میرے پیش نظر ہے۔

ہندوستان میں جب تک ایرانی (یعنی فارسی) زبان کا رواج رہا تو مسلمانوں کے نامہ و پیام میں تکلفات اور مبالغے کے القاب و آداب رائج رہے لیکن جب سے اُردو زبان نے ترقی کی۔ تو مسلمانوں میں پھر ان کی وہی قدیمی سادگی اور سلاست عود کر آئی۔ یورپین صحبت کی تاثیر سے اس سادہ نویسی کو کچھ تعلق نہیں۔ کیونکہ اسکا رواج اسوقت سے شروع ہو گیا تھا۔ جبکہ ہندوستان میں انگریزی پڑھے ہوئے لوگ گنتی کے چند آدمی تھے۔ مرزا غالب کے مکتوبات اس کے شاہد ہیں۔ جو غدر سے پہلے اور غدر کے بعد انہوں نے لکھے تھے یہ تمام خطوط القاب و آداب کے تصنع سے پاک ہیں اور نہایت سادہ پر لطف عبارت میں تحریر کیے ہو

ہوئے ہیں۔ سرسید۔ مولانا حالی۔ انگریزی سے نابلد تھے۔ ان کے خطوط دیکھ لیجیے کہ انھیں بناوٹ اور تکلف کا نام بھی نہیں۔ مولانا شبلی یورپ کی زبانوں کا ایک حرف نہ جانتے تھے نہ انہیں اہل یورپ کی ہمنشینی کا موقع ملتا تھا۔ ان کے خطوط بھی نہایت سادہ اور مصنوعی القاب سے خالی پائے جاتے ہیں۔

یہ سب مثالیں دلیل ہیں اس بات کی کہ موجودہ اردو میں سادہ خط وکتابت کا رواج یورپ کی تقلید نہیں ہے۔ بلکہ قدیمی مسلمانوں کی پیروی ہے۔

## حضرت خواجہ حسن نظامی صاحب کے خطوط

اب میں اصل بحث پر آتا ہوں۔ جو اس سرنامہ یا دیباچہ کا مقصد حقیقی ہے۔

خواجہ صاحب کے خطوط کا یہ مجموعہ اسی سادگی کا نمونہ ہے جس کا ذکر اوپر آیا ہے۔ انہوں نے بھی انگریزی نہیں پڑھی۔ ان کو بھی اہل یورپ کی صحبت و مجالست حاصل نہیں ہوئی تاہم ان کے خطوط بیہودہ طولانی اور لغو القاب و آداب اور تصنع کاری سے پاک وصاف ہیں ہندوستان میں اب ہر اردو شناس شخص تسلیم کرتا ہے کہ انہوں نے اردو علم ادب میں ایک نئی شاخ طرز تحریر کی ایجاد کی ہے۔ اس ایجاد کی خصوصیت یہ ہے کہ لفظ لفظ میں جدت ہوتی ہے۔ چھوٹے چھوٹے جملے اور سادہ وعام فہم الفاظ ہوتے ہیں۔ اور ایسے طریقہ سے ان کو ادا کیا جاتا ہے کہ ہر درجہ اور ہر سمجھ کے آدمی پر اس کا یکساں اثر پڑتا ہے۔ جو لوگ عالم وفاضل ہیں وہ بھی اور جو کم لیاقت کے ہیں وہ بھی۔ مرد بھی اور عورتیں بھی یہاں تک کہ چھوٹے چھوٹے بچے بھی خواجہ صاحب کی تحریر کو بہت آسانی سے مزے لے لیکر پڑھتے ہیں اور خوبی یہ ہے کہ پڑھ کر سمجھتے ہیں اور ان کے دل پر اسکا اثر بھی ہوتا ہے یہی وہ مخصوص ایجاد ہے جس کا چرچا ہر اردو بولنے والے اور سمجھنے والے کی زبان پر پایا جاتا ہے۔

یہ مجموعہ خطوط بھی خواجہ صاحب کے روش مخصوص کا ایک اعلیٰ نمونہ ہے اس میں انہوں نے بیٹی۔ بیوی۔ اور دوستوں۔ اور مریدوں کے نام کے خطوط جمع کئے ہیں پڑھنے والوں

کو اندازہ ہو جائے گا کہ ہر مخاطب کی حیثیت اور سمجھ کے موافق اسکو خط لکھا گیا ہے۔ اور کسی خط میں اپنے مخاطب کے فہم سے اونچی اور مغلق تحریر نہیں ہے۔

## اشاعت مکتوبات

مسلمانوں میں مکتوبات کی اشاعت کا ہمیشہ سے رواج ہے۔ خاصکر اہل تصوف کے ہاں تو شیوخ طریقت کے مکتوبات ذریعہ ارشاد و ہدایت سمجھے جاتے ہیں۔

فارسی مدارس میں عموماً مشہور لوگوں کے مکتوبات ہی پڑہائے جاتے تھے اور اب بھی پڑہائے جاتے ہیں۔ ان میں "رقعات عالمگیری" باوجود فارسی ہونے کے نمونہ ہے۔ اسلامی سادگی اور ترک مبالغہ آرائی کا۔ مشائخ عظام کے مکتوبات بھی گو فارسی میں ہیں۔ مگر ان میں تصنع اور تکلف نہیں پایا جاتا۔ بیساختہ پیرایہ میں اسرار تصوف اور رموز درویشی کو بیان کیا جاتا ہے۔

اس مجموعہ خطوط خواجہ حسن نظامی میں روش مشائخ کو ملحوظ نہیں رکھا گیا۔ یعنی اس میں سلوک تصوف کے بیانات کسی خط میں نہیں ہیں۔ تاہم مریدوں کے نام جس قدر خطوط ہیں۔ ان میں کہیں کہیں جھلک تلقین تصوف کی ہے۔ مجموعی حالت پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ خواجہ صاحب نے یا تو اپنے مریدوں کو خطوط کے ذریعہ تعلیم و تلقین کرنیکا پرانا قاعدہ اختیار نہیں کیا۔ اور یا ایسے خطوط اس مجموعہ میں شامل نہیں ہوئے۔ اور وہ دوسرے حصوں میں شائع ہونگے۔ کیونکہ کتاب کے سرورق سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مجموعہ خطوط کا پہلا حصہ ہے

## بیٹی

مجموعہ کی ابتدا ان خطوط سے ہوتی ہے۔ جو بیٹی کے نام لکھے گئے ہیں۔ یہ خواجہ صاحب کی اکلوتی صاحبزادی ہیں۔ جنکا نام "حور بانو" ہے اور جنکی نہایت خرد سالی میں ان کی والدہ کا انتقال ہو گیا تھا۔ اور خواجہ صاحب ہی نے اس بچی کو پالا اور پرورش کیا ہے۔ اب ان کی عمر

(۱۳) سال کی ہے اور وہ خاصہ لکھ پڑھ سکتی ہیں۔

جس قدر خطوط بیٹی کے نام ہیں ان کا پیرایہ ظرافت اور خوش طبعی کا ہے۔ اور ایسے موثر انداز سے یہ خط لکھے گئے ہیں کہ ہر بچہ ان خطوں کو خوش ہو کر پڑھے گا۔ کیونکہ خطوں کا مضمون اور فقروں کی بندش اس قدر عامیانہ ہے۔ جن سے بچے ہی خوش ہو سکتے ہیں۔

بیٹی کے نام کے خطوط ان لوگوں کے لئے شاہ راہ عمل بن سکتے ہیں۔ جنکو بچوں کی تربیت کے لئے کچھ کام کرنا مقصود ہو۔ کیونکہ ان خطوط کا لفظ لفظ شہادت دیتا ہے کہ یہ بچوں کی طبعی اور فطرتی حالت سے ایک اینچ ادھر اُدھر نہیں ہیں۔ اور جو کام بچوں کی فطرتی افتاد پر کیا جاوے وہ ہمیشہ بامراد ہوگا۔

## بیوی

جیسا کہ خطوط کے مطالعہ سے معلوم ہوگا۔ بیوی کے نام کے خطوط وہ جناب لیلیٰ خواجہ بانو صاحبہ کو لکھے گئے ہیں۔ جن سے "معز حور بانو" کی والدہ کے انتقال کے (۷) برس کے بعد خواجہ صاحب نے ابھی حال میں عقد کیا ہے۔

ان خطوط میں ایسی بیباکی کے ساتھ اظہار محبت کیا گیا ہے جسکو قدیم زمانہ کے آداب معاشرت رکھنے والے ہرگز پسند نہ کریں گے۔ اور ان کو اعتراض ہوگا کہ میاں بیوی کے مخفی ناز و نیاز کو پبلک میں شائع کرنا شایان شرافت نہیں۔ کیونکہ ہم مسلمانوں کے ہاں ہندؤں کے دیکھا دیکھی بیوی کا نام لینا یا ہر مردانہ میں بیوی کا کچھ ذکر کرنا سخت عیب سمجھا جاتا ہے۔ نہ بیوی میاں کا نام لیتی ہے۔ نہ میاں بیوی کا نام لیتے ہیں۔ اور جو کوئی ایسا کرے اسکو سب نکو بنا دیتے ہیں۔ خواجہ صاحب نے ان خطوں کو شائع کر کے ایک بڑی اخلاقی جرأت سے کام لیا ہے۔ اور دکھایا ہے کہ جو رواج ہم لوگوں میں ہندوؤں کی صحبت سے تعلقات میاں بیوی کے اخفا کرنے کا پڑ گیا ہے وہ اسلام کے سراسر خلاف ہے۔ اسلام کے ابتدائی حالات

سے کہیں بھی ثابت نہیں ہوتا کہ میاں نے بیوی کا نام نہ لیا ہو۔ اور بیوی نے میاں کا نام لینے میں شرم کی ہو۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے بڑھکر کوئی حیادار اور شرمیلا نہیں ہو سکتا۔ وہ ہمیشہ اپنی بیویوں کا نام لیتے تھے۔ اور بیویاں ان کا نام لیتی تھیں۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو بیویوں کی محبت باہر عزوانہ میں ظاہر کرنے سے عار نہ تھی۔ احادیث کی صحیح کتابیں ان حدیثوں سے بھری ہوئی نظر آتی ہیں جن میں آنحضرتؐ اور ان کی ازواج مطہراتؓ کے تعلقات محبت کا تذکرہ ہے۔ اور معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرتؐ نے اس عام اظہار کو اسی واسطے جائز رکھا کہ آپ کی امت کے لوگ اپنی بیویوں سے سچی محبت کرنی سیکھیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اسوۂ حسنہ کی تقلید ان کی خانہ داری کی زندگی کو خوشحال بنائے گی۔

حضرت عائشہؓ کے ساتھ آنحضرتؐ کو جیسی الفت تھی اور جس طرح ان دونوں مقبول پروردگار میاں بیوی میں محبتانہ راز و نیاز ہوتے تھے وہ آج کسی سے مخفی نہیں ہیں۔ ذرا ذرا سی بات کا ذکر حدیثوں میں موجود ہے

پس خواجہ صاحب کا ان خطوط کو شائع کر دینا بہت بڑی تعریف کا کام ہے۔ انہوں نے اس تاریک زمانہ میں جرأت کی ہے جبکہ سنو میں (۹۵) آدمی ہندوؤں کے طریقہ بود و باش پر گھرداری چلا رہے ہیں۔ اور انہوں نے اسلامی آزادی کو چھوڑ کر ہندوؤں کی فرضی شرم و حیا کو اختیار کر لیا ہے کیونکہ ہندو صدیوں سے اس حال میں مبتلا ہیں کہ وہ نہ اپنی عورتوں کا نام لیتے ہیں۔ نہ ماں باپ کے سامنے یا کسی کنبہ رشتہ والے کے آگے بیوی سے بات کرتے ہیں۔ نہ باہر دوستوں میں بیوی کا ذکر زبان پر لاتے ہیں۔

خواجہ صاحب نے عین اسلامی شان کے موافق ان خطوط کو جو میاں بیوی کے تعلقات شرعی کے گواہ ہیں اور جن میں اس محبت کا اظہار کیا گیا ہے۔ جو ہر مسلمان میاں کو اپنی بیوی سے ہونا چاہیئے۔ شائع کر کے ملت اسلامیہ پر ایک احسان کیا ہے۔ ان خطوط کے مطالعہ سے ان بے شرم مسلمانوں کو غیرت آئیگی جو اپنی بیویوں کا حق تلف کر کے بازاری عورتوں سے محبت کرتے ہیں یہ خطوط دلوں پر اثر ڈالیں گے کہ خدا نے بیوی کا یہ حق بنایا ہے۔ کہ خاوند اسی سے محبت کرے

میرے خیال میں اس مجموعہ میں صرف بیوی کے نام کے خطوط ایسے ہیں جن کے سبب اس مجموعہ کی اشاعت مسلمانوں کی خانگی زندگی کے لیے ایک بے بہا نعمت ثابت ہوگی۔ اور اس کا نتیجہ اعمال معاشرت میں بہت بہتر نکلے گا۔ اور یقیناً شوہروں کو اپنی بیویوں سے محبت کرنے کی جو عین حکم اسلام ہے ریس اور حرص پیدا ہو جائے گی۔

بیٹی اور بیوی کے خطوط میں یہ بات خصوصیت سے دیکھی جائیگی کہ ہر خط کی ابتدا جس کو القاب کہنا چاہیئے ایک دوسرے سے نرالی اور انوکھی ہے جس طرح خواجہ صاحب کے عنوانا عجیب و غریب اور زیر بحث مضمون کا خلاصہ ہوتے ہیں۔ اسی طرح سے ان خطوط کے القاب یعنی سرنامے پڑھکر ہی ہر آدمی سمجھ سکتا ہے کہ اس خط کا مضمون کیا ہوگا۔

بیٹی اور بیوی پر منحصر نہیں ہے۔ اس مجموعہ میں اکثر خطوط کے القاب ایسے ہی نرالے اور انوکھے ہیں۔



## ام یوسف

بیوی اور بیٹی کے بعد چند خطوط "ام یوسف" کے نام ہیں۔ میں نہیں کہہ سکتا کہ یہ کون بیوی ہیں۔ خواجہ صاحب سے بھی میں نے دریافت کیا مگر انہوں نے اسکو ظاہر نہ فرمایا۔

ان خطوط سے معلوم ہوتا ہے کہ "ام یوسف" کوئی اعلیٰ تعلیم یافتہ اور احوال درویشی میں سرشار خاتون ہیں۔ کیونکہ خطوط کی عبارت مخاطب کی قابلیت کو نمایاں کرتی ہے۔ اور ظاہر ہوتا ہے کہ خواجہ صاحب خط لکھتے وقت یہ سمجھ رہے ہیں کہ میرا مخاطب استعارات و کنایات درویشی کو خواہ وہ کیسے ہی مرموز الفاظ میں ہوں سمجھ لے گا۔

ادبی محاسن کے اعتبار سے یہ خطوط جو "ام یوسف صاحبہ" کے نام ہیں۔ بہت اعلیٰ سمجھے جائیں گے۔ بیوی اور بیٹی کے خطوط میں لٹریچر کی یہ خوبی نہ تھی۔ اسکی وجہ غالباً یہ ہوگی کہ ان خطوط کے مخاطب زیادہ قابل نہ تھے۔

# سردار دیوان سنگھ صاحب مفتوں شاہ

یہ خواجہ صاحب کے دوست ہیں۔ اور خود خواجہ صاحب نے مجھ سے فرمایا کہ "دو سکھوں میں اُردو ادب کا مزا لینے والا مفتوں شاہ سے بڑھ کر میں نے کسی کو نہیں دیکھا" سردار دیوان سنگھ کو خواجہ صاحب کے لٹریچر سے ایک طرح کا عشق ہے۔ وہ بھٹنڈے کے قریب مانسہ ریاست پٹیالہ میں رہتے ہیں اور اکثر خواجہ صاحب سے ملنے دہلی آیا کرتے ہیں۔ اور ایک دفعہ خواجہ صاحب بھی ان کے پاس تشریف لیگئے ہیں جیسا کہ خطوط سے معلوم ہوگا۔

خواجہ صاحب کا بیان ہے کہ "سردار صاحب جب کبھی میرے پاس آئے دو گھنٹے سے زیادہ نہ ٹھیرے نہ کچھ بات کی۔ ان کو صرف محبت کرنی آتی ہے اور محبت کے اثر سے دوسرے کو ستانا آتا ہے۔ مگر بولنا نہیں آتا۔ آتے ہیں۔ گم صم بیٹھے مجھکو دیکھا کرتے ہیں۔ میں چھیڑتا ہوں۔ باتوں کی چٹکیاں لیتا ہوں کہ یہ خاموش خاتم کچھ منہ سے بولے۔ سر سے کھیلے۔ مگر وہ ٹس سے مس نہیں ہوتے"۔ اسی واسطے خواجہ صاحب نے ان کو "مفتوں شاہ" کا خطاب دیا ہے۔

یہ بتا دینا ضروری ہے کہ خطاب دینا بھی خواجہ صاحب کی ایک مخصوص ادبی جدت ہے وہ ہر سال اپنے خاص خاص مریدوں اور دوستوں اور ملک کے بڑے آدمیوں کو خطاب دیا کرتے ہیں۔ جو اخباروں میں چھپتے ہیں اور فخریہ تذکرے ان کی بابت لوگوں میں ہوتے ہیں۔ نمونہ کے طور پر چند خطابات میں یہاں درج کرتا ہوں جس سے لوگوں کو ان کی جدت کا اندازہ ہوگا۔

لارڈ ہارڈنگ (جسٹس ودلہ اماں الملک) سر علی امام (فیضی دی سیکنڈ) ڈاکٹر اقبال (سر الوصال) مسٹر عبدالماجد (اسیر الاسرار) والدہ احمد اللہ فیاض (اخلاص بانو) مرحومہ محمود فاطمہ (ماہ بانو) سید حبیب الرحمن بی۔ اے (عرفانی) مسٹر ضیاء الدین بی۔ اے۔ (برنی) مسٹر سید محمد حفیظ (ابدی) مولوی سید علی (وجدی) حبیب اللہ خان (فدائی) بابو فتح محمد خان (خدمتی) ڈاکٹر قمر الدین (ہلالی) مہاراجہ کشن پرشاد (خماری) غلام نظام الدین قریشی (پریمی ویر مو) سردار خان (حسنی) مولانا علی میاں (قربتی) مسٹر محمد علی (خان بابا) مسٹر شوکت علی (تعویذ الحجاج) مولانا اکبر الہ آبادی (وجدان الملت) حاذق الملک (دست قدرت)

مولانا ابوالکلام آزاد (ہندی ہیولیس) مولانا شبلی (تعلیم کرامت) اڈیٹر صوفی (قلم الفقرا) اڈیٹر طریقت (وحدتی) اڈیٹر نظام المشائخ (واحدی اور ریزلو) منیجر اسوۂ حسنہ (دی لایٹ) سردار دیوان سنگھ (مفتون) عبدالغفار مرحوم (لنگری) حکیم نور احمد (حجتی) مولوی عمر دراز (درگاہی) خان بہادر مخدوم حسن بخش (مخدوم الملک) مقبول احمد (فطرتی) زینب بی بی (عصمت آرا) وغیرہ وغیرہ۔

اگرچہ اس دیباچہ کو فہرست خطابات سے کچھ تعلق نہ تھا لیکن چونکہ ان خطوط میں بعض ان اصحاب کا ذکر آیا ہے جن کو خطابات دیئے گئے تھے۔ اس واسطے میں نے چند نام اور بھی لکھ دیئے۔

"مفتوں شاہ" کے نام جسقدر خطوط ہیں۔ ان میں ادبی خوبیاں بھی اعلیٰ ہیں۔ اور یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ خواجہ صاحب کو اپنے اس مخاطب سے انتہا محبت ہے۔

## پریمی شاہ

نام غلام نظام الدین قریشی خطاب پریمو۔ اور پریمی شاہ۔ احمدآباد گجرات کے رہنے والے ہیں اور گجراتی زبان کے نامی صوبہ بمبئی میں اول درجہ کے مسلمان انشاپرداز مانے جاتے ہیں۔ نامی اخبارات کی اڈیٹری کر چکے ہیں اور کثیر التعداد میں تصنیف و تالیف رکھتے ہیں جو گجرات برما اور افریقہ میں ازحد مقبول ہیں۔

خواجہ صاحب سے معلوم ہوا کہ "پریمی پہلا وہ شخص ہے جس نے مجھ سے مرید ہونیکی خواہش کی لیکن اس زمانہ میں مجھکو بیعت لینے کی اجازت نہ تھی اس واسطے میں نے ان کو مرید نہ کیا۔ یہ خواہش پریمی کی دلی محبت کو ظاہر کرتی تھی۔ ورنہ میرا ان کا بمبئی میں دو تین سال ساتھ رہا اور بے تکلفانہ بود و باش زندگی بسر ہوئی"۔ انہوں نے یہ بھی فرمایا کہ "میں ہندوستان بھر کے مریدوں میں اول درجہ کا محبت والا علاقہ گجرات و کاٹھیاواڑ کو سمجھتا ہوں اور گجرات کے مریدین میں سب سے زیادہ مخصوص اثر محبت میرے دل میں پریمی کا ہے"۔

پریمی کے خطوط میں خواجہ صاحب کے بیان کے موافق یہ بات ہر شخص کو نظر آئیگی کہ وہ بہت

مقبول مکتوب الیہم ۱۹۱۵ء کے آخیر اور ۱۹۱۶ء کے شروع ایام میں ایک سیاسی شبہ کے سبب برمی گرفتار ہونے اور دہلی کے جیل خانہ میں مقید رہے ان کی قید پولیٹکل قیدیوں کی طرح محض نظربندی کی تھی۔ اس زمانہ میں جو خط و کتابت ہوئی وہ ایک خاص کیفیت رکھتی ہے۔ ناظرین کو اسکے مطالعہ ہی سے لطف آئیگا۔

## حسنی شاہ

یہ بھی احمد آباد گجرات کے رہنے والے ہیں۔ نام سردار خان ہے اور خطاب حسنی جس زمانہ میں برمی رنگون میں تھے۔ اور اخبار رنگون سماچار کی اڈیٹری کرتے تھے اسوقت تک حسنی نظامیہ چھاپہ خانہ کے منیجر اور منصرم تھے۔ جو احمد آباد میں تھا۔ اور جس نے اسلامی تالیف و اشاعت کا صوبہ بمبئی میں بہت بڑا کام کیا ہے۔ اور جو خواجہ صاحب کے نام پر قائم ہوا تھا۔ اور جس کا موجودہ شبہات سیاست کے سبب آجکل خاتمہ ہوگیا۔ یہ بھی خطوط کے الفاظ سے خواجہ صاحب کے منظور نظر مرید معلوم ہوتے ہیں۔

## کشفی شاہ

یہ پنجاب کے رہنے والے ہیں۔ نام محمد اشرف ہے اور خواجہ صاحب کا دیا ہوا خطاب کشفی ہے آج کل رنگون میں مقیم ہیں اور خواجہ صاحب کے مریدان برما کی نگرانی و ہدایت کیواسطے ان کو خلافت دی گئی ہے کشفی شاہ کے خطوط میں اکثر جگہ تلقین تصوف اور تعلیم سلوک کے اشارات ملیں گے اور معلوم ہوگا کہ کشفی کو خواجہ صاحب سے اور خواجہ صاحب کو کشفی سے بہت انس ہے۔

## فطرتی

مقبول احمد نظامی فطرتی سیوہارہ ضلع بجنور کے رہنے والے اور خواجہ صاحب کے مخلصین مریدین میں ہیں۔ برسوں خواجہ صاحب کی خدمت میں رہکر فیوض صحبت حاصل کرتے رہے ہیں فطرتی خطاب عطیہ خواجہ ہے۔

## رضا شاہ

احمد آباد گجرات کے رہنے والے ہیں۔ رضا الحق عباسی نام ہے۔ ریاست منگرول کاٹھیاواڑ میں پرائیویٹ سکرٹری۔ اور خواجہ صاحب کے دل پسند اور بے تکلف مرید ہیں۔ خواجہ صاحب سے سنا گیا کہ احمد آباد

کی یہ ساری نوجوان پارٹی میرے خانگی چال چلن کا سارٹیفکٹ ہے جسکو میری اندرونی زندگی کا ذرہ ذرہ حال معلوم ہے۔ مگر باوجود اسکے یہی لوگ سب سے زیادہ پکے اعتقاد کے مرید ہیں۔

## مجموعی نظر اور رخصت

خواجہ صاحب کے مجموعہ خطوط کا یہ پہلا حصہ جو کاغذ اور اسباب طباعت کی گرانی کے ایام میں چھپکر شائع ہوتا ہے بلحاظ لکھائی اور چھپائی و کاغذ بہت بہتر مانا جائیگا۔ اور جناب پیرزادہ سید محمد صادق صاحب کارکن دفتر حلقۃ المشائخ کی تعریف ہوگی کہ انہوں نے نہایت محنت سے اور کثیر مصارف کے ساتھ ان جواہر بے بہا کو چھاپ کر پبلک کے ہاتھ میں دیا۔

مکتوبات آزاد۔ رقعات غالب۔ مکاتیب شبلی اپنی اپنی شان میں اعلیٰ و ارفع ہیں لیکن جو خصوصیات اس "مجموعہ خطوط خواجہ حسن نظامی" کے ہیں وہ اپنی وضع میں سب سے بےنظیر ہیں۔

خواجہ صاحب کی اہلیہ لیلیٰ خواجہ بانو صاحبہ نے اس مجموعہ سے پہلے خواجہ صاحب کے اور خطوط کا بھی ایک مجموعہ شائع کرایا تھا جسکا نام "چار آنکھ کی آسانی اور تالیف خطوط نویسی" ہے یہ مجموعہ بھی نہایت دلچسپ ہے اور مفید ہے مگر اسکا تعلق زیادہ تر عورتوں اور لڑکیوں سے ہے۔ لیکن یہ مجموعہ جس کا میں نے سرنامہ لکھا ہے مردوں کو اور عورتوں کو۔ بچوں کو اور بڑوں کو لیاقت والوں کو اور کم لیاقتوں کو یکساں مفید اور کارآمد ہوگا۔ اور اردو علم ادب میں خطوط نویسی کا نو مشقوں کے لئے ایک نیا دروازہ کھل جائیگا۔

۱۸ / مارچ ۱۹۱۷ء
تاج محل۔ بھوپال

فقیر زاہد المودودی کان اللہ لہ تعالیٰ

نمبر ۱ — والمعین

ھوالکل

# مجموعۂ خطوطِ حسن نظامی

پہلا حصہ

## بیٹی کے نام

بسم اللہ الرحمن الرحیم

از اجمیر شریف

حور اجانم - ذرا لینا اس خط کو جلدی سے پڑھ لو - پھر تم کو کھیل سے فرصت نہ ملے گی اور میں اپنے کام میں لگ جاؤنگا - بیٹی اگر میں یہ سنوں کہ تم نے لکھنا ناغہ نہیں کیا تو جی کیسا باغ باغ ہو -

مگر یہ امید کہاں ہے۔ جب تک میں تقاضا نہ کروں تم کب خیال کرتی ہو۔

میری حورو! پڑھو تو اپنے شوق سے پڑھو۔ لکھو تو اپنے شوق سے لکھو۔ اب تم بارہ برس کی ہوئیں۔ وہ وقت قریب آیا جبکہ تم پرائے گھر کی ہوگی۔ کچھ لیاقت نہ ہوئی تو ناک کٹ جائیگی۔ لوگ کیا کہیں گے کہ لکھنے پڑھنے والے باپ کی اکلوتی بیٹی اور قابلیت خاک نہیں۔ میرا کچھ بھی نہ بگڑے گا۔ جی تمہارا جلے گا۔ اس واسطے جہانتک ہوسکے ہر وقت سینے پرونے کھانے پکانے۔ لکھنے پڑھنے میں دھیان رکھو کھیل تماشے کا زمانہ ختم ہوا۔ اب اور وقت آرہا ہے۔

اری بنو! ذرا سمجھ تو سہی۔ میں نے کیا کہا اس میں میری غرض کچھ نہیں ہے۔ جو ہے تیرے ہی فائدہ کی بات ہے۔

سب کو آداب۔ سلام۔ دعا۔ پیار کہنا۔

بن ماں باپ کا بچہ حسن نظامی

---

از اجمیر شریف

حسن کنور حور بانو!

آداب کیونکر لکھوں تم چھوٹی ہو۔ دعا کیسے لکھوں تم کھوٹی ہو۔

پیار بھی نہیں لکھ سکتا کہ مجھ مست قلندر کی سونٹی ہو۔

میں نے اتنے خط تم کو لکھے۔ مدت سے جب کبھی باہر گیا تمکو خط لکھتا رہا۔ کچھ سلیقہ والی ہوتیں تو ان خطوں کو جمع رکھتیں۔ جیسے میں نے تمہارے خط لکھے اٹھا کر رکھے ہیں تا کہ جب بڑی ہو جاؤ تو میری طرح اپنے بچپن کے خطوط دیکھکر خوش ہو۔ میرے خطوط جمع کرو تو ایک دن ان کی کتاب بن جائے۔ مگر تمہیں خبر نہیں یہ شوق کب ہوگا۔

ماش کی دال۔ آلو کا بھرتا۔ انڈے کا کلیجہ یعنے زردی۔ پسندسے اتوار کے دن پکا رکھنا۔ ایک راج مزدور کرنی بسولی والا کام پر سے آئے گا تو دو نوالے کھائیگا۔ اور تم کو پانی پی پی کر کوسے گا۔

تم نے سنا نہیں بعض فقیر کہا کرتے ہیں ایک پیسہ لیں گے اور سو گالی دیں گے۔ یہی میرا حال ہے کہ جو میری خاطر کریگا روٹی کھلائیگا۔ اور حسینؓ کے نام کی سبیل کہکر آبخورہ پانی دے گا تو میں اُسے کوسونگا۔ سُنا تم نے۔ میری اُچھلنے والی حورو۔ اچھا لو اب ہم خط کو ختم کرتے ہیں اور تمہارے ہاتھ کا خیال کر کے ایک پان کھاتے ہیں۔ سب کو نام لے کر سلام۔ آداب۔ دعا۔ پیار کہدینا۔

تمہارا ابّا

حسن نظامی

سکندر آباد دکن

بیٹا حورا!

خدا تم کو آم کھلائے۔ کیونکہ میں آجکل آم بہت کھاتا ہوں۔ اور سوائے اس دعا کے تمہارا کبھی خیال نہیں کرتا کیونکہ آم کھانے میں میرا حرج ہوتا ہے۔

اپنی خیریت جلدی جلدی لکھا کرو۔ اور برابر پڑھتی رہو فقط۔

دعا گو

حسن نظامی



حورا پیاری۔

خط ملے۔ حال معلوم ہوا۔ اپنی کتابیں مکان سے منگاؤ۔ پڑھنے میں غفلت نہ کرو۔ ورنہ میں تم کو خط نہیں لکھونگا۔ اگر یہ معلوم ہوا کہ تم پڑھتی نہیں ہو۔

حسن نظامی

ابّا کی بیٹی کو بعد آداب کے معلوم ہو کہ تمہارے ابّا روز آم کھاتے ہیں اور چھلکے گٹھلیاں تم کو بھیجتے ہیں۔

دیکھو حورا پڑھنے - پکانے - سینے پرونے میں حرج نہ کرنا سینے
لیلی کو لکھدیا ہے وہ تم پر تاکید رکھیں اور تمھارے بگڑنے کی پروا
نہ کریں -

میں اچھا ہوں - خط لکھا تو تھا خبر نہیں کیوں نہیں ملا - اب تو روز
لکھتا ہوں -

آپا سے مضمون نہ لکھوایا کرو - خود لکھا کرو تاکہ لیاقت آئے -

حسن نظامی

---

حورا جانی

خیر کچھ ڈر نہیں - تمھاری زبان سے نکل گیا نکل جانے دو -
آج تمھارا خط پہنچا - اب میں اتوار کو گھر آجاؤنگا -
لو ذرا کھڑی ہو جاؤ - اور گھر میں ہر ایک کا نام لے کر آداب سلام
دعا - پیار کہدو - یعنے جو جس چیز کے قابل نظر آئے -

تم سے جلدی ملنے والا

حسن نظامی

---

حورا لنگورا - کھاؤ گھن کھجورا - رہو نور علی نورا - میں خیریت سے ہوں - اور تمہارے پرچہ کی راہ دیکھا کرتا ہوں - راقم تمہارا لخت جگر نور چشم - چاہیتا - لاڈلا باوا -

حسن نظامی

---

## بمبئی

حورا خاتون اسرا سرباتون !!

تمہارا خط کل نہیں آیا - اور آج بھی ابتک ندارد ہے - شاید دوپہر تک آئے -

اب میں اسی ہفتہ میں گھر آنے والا ہوں - استانی جی صاحبہ اور سبکو درجہ بدرجہ سلام کہنا -

حسن نظامی

---

حور دچنے کا آٹا - عربی گیہوں کا آٹا - دونوں کی مل کر پکی بیسنی روٹی مستو کا چپڑا گھی - اور کھایا اسکو مولی سے - اور لی ڈکار بدبودار - پھر بتاؤ میراجی بگڑے یا نہ بگڑے -

کیوں بی حورا بانو اس کا جواب دو - اور کیوں میاں ابن عربی تم

اسکو سمجھے کہ یہ کیا پہیلی ہوئی۔

بتاؤ نہیں تو آم کا چھلکہ پھینکتا ہوں۔ حورابی کو سلام۔ عربی میاں کو سلام اور متو کا کان کاٹ کر ذرا اب مجھے بھیجدو۔

حسن نظامی

---

## از حیدر آباد

### شب برات

میری چھچھوندر حورا پھلجھڑی رہو۔ خط کا انار ملا۔ دل مہتابی بنا۔ مجھے یہ سنکر بہت خوشی ہوئی کہ تم اپنی آپا کے کہنے پہ چلتی ہو۔ شاباش میری بٹو۔ آفریں میرے بٹوا۔ تم دونوں میں جس قدر اخلاص پیار ہوگا میں خوش رہونگا۔

امید ہے کہ نور چشم ابن عربی نے آتش بازی کا جھگڑا نہ رکھا ہوگا اور دوسرے بچوں کو نصیحت اسکی ہوگی۔

سلمہ جانی کو گود میں لے کر ذرا بھینچ لو۔ اور دبوچ کر پیار کرو اور کہو کہ ابا نے یہ پیار بھیجا ہے۔ سب کو درجہ بدرجہ آداب سلام

حسن نظامی

بی بی جی حور اسلام۔ میں تو بیٹی تم کو روز خط لکھتا ہوں خبر نہیں کیوں دیر ہوتی ہے۔ جلدی لکھو کہ تم نے کتابیں منگائیں یا نہیں اور پڑھنا شروع کیا یا نہیں۔

ابن عربی کو دعا کہنا ان کے آداب ملتے ہیں اور جی خوش کرتے ہیں۔

منو آپا کو بندگی۔ پکانے والی صاحبہ کو گندگی۔ کیونکہ وہ اپلوں میں رہتی ہیں۔ گندگی بندگی کا قافیہ ہے۔ ورنہ وہ تو بڑی ستھری ہیں۔ خدا ان کو جیتا رکھے اور ان کے غصے کو ترقی دے۔

دعا گو

حسن نظامی

---

از بمبئی

حور حم قصورم۔ آج تمہاری آپا کے خط نہ آنے سے دل کو بہت فکر ہے۔ خبر نہیں جی کیسا ہے۔ جو ان سے خط نہ لکھا گیا۔

حسن نظامی

---

حور بانو - ابن عربی - متو سلمہ

سب کی خدمت میں یہ چار حرف بعد سلام دعا - پیار کے ارسال ہیں -

تمہارا ابا اور باقی سب کا خالو -

حسن نظامی

---

از بمبئی

رمضان کے میوہ - برف - گچالو - زردہ کا پان یا میری حورا جان - ہم کو پنکھے سے ماریں خالہ جان -

لو بی ہم آتے ہیں صبح کو یہ خط آئیگا اور رات کو ۹ بجے کی ریل میں نظام الدین میں ہم اتریں گے - والسلام - والدعا - والآداب - والپیار -

حسن نظامی

---

مولانا عربی سلام علیکم -

کل تمہارا خط ملا تھا - آج ابھی ڈاک نہیں آئی - شاید شام کو آئے

اس سے جی خوش ہوا کہ تم خود خط لکھتے ہو۔ لکھواتے نہیں۔ میں نے ان خطوط کو احتیاط سے رکھ لیا ہے جب تم بڑے ہوگے تو انکو یادگار کے طور پر چھپوانا جیسے میرے بچپنے کی خط کتاب میں شائع ہوئے ہیں۔

جمعہ کے دن رات کو ریل پر لینے آنا سو نہ جانا۔

حسن نظامی





حورم تم کو اماں حوا کی سنوار!

ہاں بوی مجھے خود خیال تھا کہ تم کو چپ نہ لکھنے کا رنج ہوگا۔ اور خیال کروگی کہ اوروں کو لکھا اور مجھے نہ لکھا۔

مگر کم فرصتی کے سبب میری جان میں تم کو الگ خط نہ لکھ سکا تھا۔ اور خیال کر لیا کہ ان سے تم کو خیریت معلوم ہو جائیگی اب برابر خط لکھونگا فکر نہ کرو۔

حسن نظامی



کچے آم کا چھدکا میری حورا۔

سنتی ہو پرسوں شب برات ہے۔ یہ خط شبرات کے ایک دن بعد

تم کو ملے گا۔ آتش بازی تو مدت ہوئی تم نے چھوڑ دی۔ رات کو جاگنا۔ حلوا چپاتی کھانا۔ اور ایک قہقہہ کی پھول جھڑی چھوڑنا۔

حسن نظامی

---

## از سکندر آباد دکن

حورا پیاری۔ جیتی رہو۔ اب تمہارا خط روز آتا ہے اور میرے جی کو خوش کرتا ہے۔ استانی جی کا خط بھی آیا۔

تمہارا خط حیدری صاحب کے گھر میں بڑے شوق سے پڑھا گیا۔ تمہاری املا غلط ہوتی ہے۔ استانی جی کو دکھا کر لکھا کرو۔

حیدری صاحب کی بیوی بہت افسوس کرتی تھیں کہ تم کو ابھی سے پردہ کی قید میں ڈال دیا گیا۔

دیکھا حورا باولی پر میرا صبر پڑا۔ یہ شریر میرے بغیر صفا ہونا چاہتی تھی مگر اللہ میاں نے اسکے دل کی کیچڑ صاف نہ ہونے دی۔

حسن نظامی

---

حور ن - سلام - پرچہ آیا - بیٹی ظاہر داری بھی کوئی چیز ہے - یہ مانا کہ خواہ مخواہ کی چُوچُو للو اچھی نہیں - مگر پھر بھی میل جول برتاؤ کے ظاہر کرنے ہی سے معلوم ہوا کرتا ہے -

آج تو سردی بھی زیادہ ہے اور بھوک بھی - حلوا سوہن کو جی چاہتا ہے - پر ڈرتا ہوں بخار نہ آجائے - کچھ ہی ہو آج تو اسپر دانت چلا کر رہوں گا - مگر تم کو ایک بھورا اس میں سے نہیں دونگا -

حسن نظامی

---

حور بیٹی - فکر نہ کرو - میرا چلہ نہیں بگڑا - پیٹ کی کمان بگڑ گئی تھی تہجد کے وقت پانی گرم کرنے اٹھا تھا - گھڑا بھری ہوئی اٹھالی - اس سے انتڑی میں بل پڑ گیا -

ڈاکٹر اسکو درست کر گیا - میں نے بھی تمہاری طرح اس سے پردہ کیا کیونکہ اس چلہ میں شرط یہ ہے کہ نہ میں کسی کو دیکھوں نہ کوئی مجھے دیکھے اس لئے منہ ڈھک کر پیٹ دکھایا -

خدا نے چاہا چالیس دن پورے کر کے اُٹھونگا - تم وہم نہ کرو - پیرزادی ہو کر چلے سے ڈرتی ہو -

حسن نظامی

# دوسرا حصّہ

## بیوی کے نام

از اجمیر شریف ۔ مکان متولی صاحب

یکم فروری ۱۹۱۶ء

میری لیلیٰ

اس زندگی کا یہ پہلا خط ہے ۔ ہم تم کو ملے ہوئے آج پورے ۳۰ دن یا ایک مہینہ ہو گیا ۔ یعنے آج ۲۶ / تاریخ ہے ۔ اور ۲۶ ربیع کو شادی ہوئی تھی ۔

تم کو شاید اس کا اندازہ نہ ہو گا کہ میں آج کے دن کے کیسے کیسے ارمان رکھتا تھا خدا کا کیونکر شکرانہ بھیجوں ۔ اس نے یہ تمنا پوری کر دی ۔ اور میں تم کو یہ خط لکھ رہا ہوں ۔ اس امید سے کہ تم اسکا لطف جانتی ہو

کل سارا دن دہلی میں سرگرداں پھرا۔ عصر کے بعد تک پھرتا ہی رہا۔ شام کو اتنا تھک گیا تھا جس کی حد نہیں۔ رات کو ۹ بجے سوار ہوا اور آج صبح ساڑھے آٹھ بجے یہاں پہنچا۔

رات کو ریل کے ہچکولوں نے سونے نہ دیا۔ یہ گاڑی بہت ہی ہلتی ہے۔ یہاں آکر دو گھنٹے سویا۔ اب بارہ بجے کھانا کھایا ہے اور اسکے بعد یہ خط لکھنا شروع کیا۔

اس وقت میں تم سے ڈیڑھ سو کوس دور ہوں۔ مگر دل وہیں تمہارے پاس ہے۔ اس کا خیال رکھنا بچارے کو کچھ تکلیف نہ ہو۔ حور بانو کا پرچہ الگ ہے وہ اسکو دیدینا۔

راقم

تمہارا مجنون

حسن نظامی

---

ازاجمیر شریف

میری چاند سی بٹیا۔

کل خط لکھ چکا ہوں۔ مگر کیا خاک لکھا۔ نہ قلم ٹھیک تھی نہ دوات

بڑی مشکل سے چند سطریں لکھی گئیں۔ رات کو نیا قلم منگایا۔ نئی دوات تیار کرائی۔ آج بڑے آرام سے یہ لکھ رہا ہوں۔

مینے اس خط میں ایک جگہ قلم کو عورت لکھا ہے اور ایک جگہ مرد۔ وجہ یہ ہے کہ اُردو زبان میں دونوں طرح بولتے ہیں۔ اس لئے مینے دونوں قسم کے لفظ لکھے تاکہ تم اپنے لکھنے پڑھنے میں اسکا خیال رکھو

اب سلو کل کا حال۔ تم کو خط لکھنے کے بعد مہاراجہ سے ملنے گیا۔ اور دو گھنٹے ملاقات رہی۔ عصر کے بعد مکان پر واپس آیا۔ بعد مغرب مہاراجہ خود میرے مکان پر ملنے آئے۔ وہ گئے تو کھانا کھایا۔ کتاب دیکھی۔ اور دس بجے سو گیا۔ سردی زیادہ تھی۔ کمبل دوہرا کرکے اوڑھا۔ جب بھی سردی نہ گئی۔ اور نیند اُچاٹ ہو گئی۔ خیر جوں توں کرکے رات گزر گئی۔ صبح قبض کی شکایت تھی۔ آٹھ بجے مہاراجہ پھر ملنے آئے۔ ابھی دس بجے کے بعد واپس گئے۔ پہلے مینے کھانا کھایا۔ پھر یہ خط لکھنے بیٹھا حالت یہ ہے کہ بدن کچھ بوجھل بوجھل سا معلوم ہوتا ہے۔ اب ذرا چہل قدمی کو جاؤں گا تو جی ہلکا ہو جائیگا۔

دیکھئے تم کیا کیا حالات لکھتی ہو۔ جی تو یہ چاہتا ہے کہ سارے رات دن کی کیفیت لکھوا دو۔ مجھے یہ معلوم ہو گویا میں اپنے گھر میں بیٹھا ہوں کیوں جی کبھی ہمکو یاد بھی کیا۔ تم تو سینے کی مشین میں دل لگائے

رکھتی ہو۔ میرے سینے کی مشین کا دھیان کاہے کو آتا ہوگا۔

ہاں اب تمہارا جی کیسا ہے۔ چلنے سے ایکدن پہلے سر میں درد تھا۔ شہر جانے کی تکان سے کچھ زیادہ تو درد نہیں بڑہا۔ اس کا حال ضرور لکھو کیونکہ مجھے اسکا بہت فکر ہے۔ آدمی پہلے سے علاج کرلیا کرے تو بیماری بڑہتی نہیں ہے۔

میرا خیال نہ کرنا میں تو سدا کا بیمار ہوں۔ نہ ساون ہرے نہ بھادوں سوکھے۔ میں علاج کروں یا نہ کروں میرا جنجال تو ایسا ہی رہیگا۔ ضرورت تم کو احتیاط کرنے کی ہے۔

راقم
تمہارے خیال میں غرق
پردیسی حسن نظامی

---

## از اجمیر شریف

میری آنکھوں والی پتلی۔ سلام

تل اوجھل پہاڑ سنا کرتے تھے۔ یہاں پہاڑ اوجھل تل ہے۔ اونچے اونچے پہاڑوں کی دیواروں میں رات دن بسر کرتا ہوں۔ منگل کو آیا تھا

آج تیسرا دن جمعرات ہے۔ کل جمعہ۔ پرسوں ہفتہ کو رات کے وقت روانہ ہو کر اتوار کی دوپہر کو گیارہ بجے کی ریل میں گھر پہنچوں گا تو دم میں دم آئے گا۔

لو

رام رام

رانی جی

حسن نظامی

---

از اجمیر شریف

اپنے دل کو پہلو میں نہ دیکھنے والی ملکہ۔

سلام۔ اوہو جی کیسا بھونچال میں ہے۔ گھڑی گھڑی تمہارا خط دیکھتا ہوں۔ حرف حرف کو مزے لے کے کر پڑھتا ہوں۔ اور فرصت کا یہ عالم کہ باہر آدمیوں کا ہجوم ملاقات کی راہ دیکھ رہا ہے۔ میں ان سے ملوں خط پڑھوں۔ تم کو خط لکھوں۔ اس میں دل کے انگارے چنوں۔ میری جان تباؤ لیلیٰ کیا کام کروں۔

بھائی سالونیہ کو ابھی کارڈ لکھدیا۔ اور ارادہ کیا کہ تم کو نہ لکھوں کیونکہ

فرصت کم ہے ابھی ڈاک کے دوسرے خط بھی نہیں پڑھے ہیں۔ مگر دل نہ مانا۔ چٹکیاں لیں۔ گدگدایا۔ اور بے قابو کر دیا۔

یہ خط اور میں ساتھ باتیں کرینگے۔ خط ذرا کچھ پہلے۔ میں ذرا کچھ بعد اس خط کو جی چاہتا ہے جلا کر خاک کر دوں یہ مجھ سے پہلے تمہارے پاس کیوں جائے گا۔ اس کا کچھ حق نہیں۔ دیکھو اسکو بہت منہ نہ لگانا میرا خیال بھول نہ جانا۔ اچھی طرح سمجھ لو۔ میرے دھیان میں یہ خط رخنہ نہ ڈالے۔

اس خط کو دیکھ کر مجھے تمہاری آیندہ کی لیاقت کی بہت امید بندھ گئی تم خوب لکھ سکتی ہو۔ اور میرے برابر لکھ سکتی ہو۔ تم نے جو آخر میں لکھا ہے تمہارے دل کی پسلی۔ یہ ایسا فقرہ ہے کہ مجھسے بھی ایسی عقل کی بات نہ لکھی جاتی۔

ارمانوں کا تقاضہ ہے کہ آج کم سے کم دس صفحے تو لکھوں مگر محبت پر مجھکو قابو حاصل ہے۔ دیوانہ نہ بننا چاہیے۔ فرصت کم ہے باہر کا کام بھی ٹھکتا ہے۔ اسلیے اسکو ختم کرتا ہوں۔ اب اتوار کو ملیں گے۔ کچھ کہیں گے۔ کچھ سنیں گے۔

تمہارے پہلو سے دور رنجور

حسن نظامی

از سکندرآباد دکن

لیلی اجی جان۔

آج یہاں آئے ہوئے دوسرا دن ہے۔ شام کو تمہارے خط کی امید ہے جسکی یاد میں خیال بے چین ہے۔ کل کی ڈاک میں جو منشی جی نے بھیجی تمہارا کوئی پرچہ نہ تھا۔ ذرا انصاف کرو مجھے کتنی تکلیف اس سے ہوئی ہوگی۔

مگر دل کو اس خیال سے تسلّی دے لی کہ جس دن میں چلا ہوں اسی دن منشی جی نے یہ پکیٹ بھیجا ہے جو مجھے کل شام کو وصول ہوا۔ اور تم اسدن گھر کے سنگوانے میں لگی ہوئی ہونگی لکھنے کی فرصت کہاں سے نکالتیں۔ اس خیال نے تم کو بیخطا ثابت کر دیا اور میں اپنے خیال پر خفا ہوا کہ اپنے تمکو کیوں بے قصور کر دیا۔ خیر یہ تو ہنسی کی بات تھی اب میرا حال سُنو۔ جمعہ کے سبب نہانے کا ارادہ تھا۔ بال اُلجھ رہے تھے مگر نہ نہا سکا

آج صبح بال دھوئے۔ خود ایک گھنٹہ میں کنگھی کی۔ اور تم کو یہ خط لکھنے بیٹھا۔ مگر کیا لکھوں۔ اطمینان نہیں ہے۔ خلقت آس پاس کرسیوں پر بیٹھی ہے۔ باتیں کرتا جاتا ہوں اور لکھتا جاتا ہوں۔

رات کو نیند خوب آتی ہے۔ ٹھنڈی ہوا۔ ہرا بھرا باغ۔ آرام کا سب

سامان۔ کھانا خوب کھایا جاتا ہے۔ خاص کر آم تو دن میں تین بار کھاتا ہوں۔ موتی بیگم اور ان کی سب بہنیں رات دن خاطر داری میں مصروف ہیں۔

تم یہاں آتیں تو ان لوگوں کی تمیزداری سے تم کو بہت تجربہ ہوتا۔ بات میں۔ کھانے پینے میں غرض ہر کام میں ان کی صفائی ستھرائی اور سگھڑاپا ہے۔ ہمارے ہاں تو کسی کی خواب میں بھی یہ تمیز نہ آئی ہوگی۔

حسن نظامی۔ تمہارا یاد کرنے والا

---

سکندر آباد دکن

جان من!

کل شام کو تمہارا خط ملا۔ یہ پہلا خط پردیسی کے نام ہے جس نے جی کو شاد کیا۔ حالات معلوم ہوئے۔ امید ہے کہ تم کو متھرا والا اور سنمارڈ کا لکھا ہوا خط بھی مل چکا ہوگا۔ اور سکندر آباد آکر جو خطوط میں نے لکھے ہیں وہ بھی پہنچے ہونگے۔ میں ایک خط روز ڈال دیتا ہوں۔

کل گرمی زیادہ رہی۔ اول شب بھی گرمی کا اثر تھا۔ آدھی رات سے خنکی شروع ہوئی۔ سب اندر سوتے ہیں۔

آج صبح سے گھٹا ہے۔ ٹھنڈی ہوا ہے۔ اور خوب بہار ہے
خرچ روز یاد کرکے لکھ لیا کرنا۔ اور یہ خیال رکھنا کہ فضول خرچ کچھ نہ ہو
فضول اسے کہتے ہیں جس کی ضرورت نہ ہو۔ اس کام میں خرچ کیا جائے
جو کام بغیر خرچ کے چل سکتا ہو اس میں خرچ کرنا فضول خرچی ہے
اگرچہ تم مجھ سے زیادہ اس بات کو سمجھتی ہو۔

---

از سکندر آباد دکن

میرے فکر کی متوالی!

دل شاد ہو کر میں خوش و خرم ہوں آج دوسری جون کا لکھا ہوا
خط ملا۔ رات کو بھی ایک خط آیا تھا تعجب ہے کہ ۳۱ مئی کا لکھا ہوا
خط جو میں نے منمارٹ سے بھیجا تھا کہاں غارت ہو گیا۔ وہ تم کو ۲ جون
کو پہنچا۔ شاید تیسری کو ملا ہوگا۔ میں نے اپنے ہاتھ سے وہ خط
ڈالا ہے۔

رات کے اور اس وقت کے خط سے سلمہ جانی کی بیماری کا
حال معلوم کرکے نہایت بے چینی ہوئی جی میں آیا تھا کہ تار دیدوں کہ
علاج دلی کے ڈاکٹر کا کرو۔ مگر یہ خیال آیا کہ تار سے گھبرا جائیں گے۔

اس واسطے خط لکھتا ہوں کہ سلمہ کے علاج میں بہت کوشش ہونی چاہئے۔ پرلٹے کھلا کر اسکا مرض بڑھایا گیا ہے۔ گھر کی دواؤں سے کیا ہوگا۔ بگی منگا کر چاندنی چوک والے ڈاکٹر کے پاس لیجاؤ۔ اور احتیاط سے پرہیز و علاج کرو۔

ابن عربی کی بھی علالت سے فکر ہے۔ اسکو بھی ڈاکٹر کے ہاں جانا چاہئے غفلت ٹھیک نہیں۔

میں اچھا ہوں۔ موسم اچھا ہے۔ رات کو بارہ ایک بجے سوتا ہوں۔ صبح پانچ بجے اٹھتا ہوں۔ دن کو سوناال جاتا ہے۔

آم بھی کثرت سے کھانے میں آتے ہیں۔ تین وقت کھاتا ہوں تم نے خربوزہ کھائے۔ گویا ہمنے کھائے۔

آم ہمنے کھائے گویا تمنے کھائے۔

---

از سکندرآباد دکن

دل کو لینے والی لیلی۔

کل صبح خط آیا تھا۔ آج صبح نہ آیا۔ شام کو آئے گا۔ یہاں دو وقت ڈاک آتی ہے۔ تمہارا خط اکثر شام کو آتا ہے۔ مگر کل فجر آگیا تھا۔

سلمیٰ کے خیال سے بہت فکرمند کر رکھا ہے دیکھئے میں اسکو زندہ پاؤنگا یا نہیں۔ خبر نہیں اس سے کیوں اسقدر محبت ہو گئی ہے۔

کل رات کو ایک بجے سونا ملا۔ سویرے جی خراب تھا دس بجے جب ذرا لوگ کم ہو گئے تو میں سو گیا۔ درمیان میں مہاراجہ صاحب کا سوار خط لے کر آیا تو جاگا۔ اور پھر سو گیا۔ بارہ بجے جاگا غسل کیا۔ کھانا کھایا اور یہ خط لکھنے بیٹھا۔

آم زیادہ کھانے سے معدہ خراب ہو گیا آج میں نے آم نہیں کھائے لیکن مسلم مرغ پکا ہوا تھا۔ وہ بھی ثقیل ہوتا ہے۔ تاہم اس وقت جی ہلکا ہے۔ آج گھر سے چلے پورے آٹھ دن ہو گئے۔ منگل کو چلا تھا آج منگل ہے۔

تم دن بھر کیا کرتی رہتی ہو۔ سارا روزنامچہ لکھا کرو۔ تاکہ مجھے یہ معلوم نہ ہو کہ میں پردیس میں ہوں۔ اور تمہارا سب حال معلوم ہوتا رہے۔ جہاں جاؤ جو تمہارے پاس آئے سب یاد کرکے لکھا کرو۔

حسن نظامی۔

از سکندرآباد دکن

محرم رازمن!

کل سلمہ کے خط سے معلوم ہوا کہ تم کو ۳؍جون تک میرا خط نہیں ملا۔ بہت تعجب ہوا۔ میں نے منماڑ سے ایک خط ۳۱؍مئی کو لکھا تھا وہ ۳؍جون کو تم کو ضرور ملنا چاہیے تھا۔ شاید چار کو ملا ہو۔

مگر تمہاری پریشانی سے مجھے پریشانی ہوئی۔ رات کو وہی خیال رہا۔ اور بہت برے برے خواب دیکھے۔ آج صبح تار بھیجا ہے۔ اور سلمہ کی خیریت بھی منگائی ہے۔

میں روزانہ برابر تم کو خط بھیجتا ہوں۔ اب امید ہے کہ برابر ملیں گے راستہ کے سبب دو روز کا حرج ہو گیا۔

میرا وہم کہتا ہے کہ سلمہ خدانخواستہ زیادہ علیل ہے یا کچھ اور بات ہے۔ تم کچھ خیال نہ کرنا اور سچ سچ مجکو اصلی حالت لکھنا۔

حور بانو کا خط ملا۔ حور اتم اپنی آپا کو فکر نہ کرنے دیا کرو۔ میں بالکل خیریت سے ہوں۔ آم کھانے سے ذرا قبض ہو گیا ہے۔ کل سے آم چھوڑ دیے۔

